# رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی پیشین گوئیاں



پیرزادہ علی احمد صابر چشتی، قادری، سہروردی
سجادہ نشین دربار خواجہ بہاوالدینؒ
فاضل مدینہ یونیورسٹی ومصر یونیورسٹی

NOOR-E-ILM PUBLICATIONS
نور علم
پبلیکیشنز

اِقْرَاْ بِاسْمِ رَبِّكَ الَّذِیْ خَلَقَ ۝۱



نام کتاب : رسول اللہ ﷺ کی پیشین گوئیاں

مؤلف : پیرزادہ علی احمد صابر

ناشر : نورالاسلام خان

زیرِ سرپرستی : نعیم احمد خان

اشاعت : ۲۰۱۳ء

کمپوزنگ : ایمان گرافکس

ڈیزائن : عدنان

قیمت : -/200روپے

نورِ علم پبلی کیشنز

8-C محی الدین بلڈنگ، فرسٹ فلور، دربار مارکیٹ۔ لاہور

0300-9491736 0345-4653412

nooreilm1@gmail.com

# عرضِ ناشر

سیرت النبی ﷺ پر کام کرنا اور کروانا ایک بہت ہی ذمہ داری کا کام ہے۔ کیونکہ یہ کام روزمرہ کے دنیاوی کاموں میں نہیں آتا۔

میں نے جب سے اپنے پبلشنگ کے سفر کا آغاز کیا، تب سے ہی سوچتا تھا کہ اپنے پیارے رسول ﷺ کی سیرت پر حسبِ توفیق کام کروں تاکہ یہ کام میری نجات اور مغفرت کا سبب بنیں۔ لیکن اتنی ہمت نہ ہو سکی کیونکہ کوتاہی سے ڈرتا تھا اور آپ ﷺ کی شان میں اشارۃً یا کنایۃً بھی کوتاہی دونوں جہانوں کی تباہی کا سبب بن سکتی ہے۔

لہٰذا ایک دن اللہ کا حکم ہوا اور اللہ رب العزت نے مجھے ہمت دی اور میں نے سیرت پر کتابیں پبلش کرنے کی ٹھان لی اور بالآخر خلوصِ نیت کے ساتھ یہ کتابیں منظرِ عام پر لا سکا ہوں۔ ان کتب کو تیار کروانے کا مقصد کل بھی نجات تھا اور آج بھی نجات ہے۔ اس کتاب کو پڑھنے والوں سے گزارش ہے کہ ان کتب کو پڑھ کر جو کچھ سیکھیں اور جب کسی کو بھی بتائیں مجھے اور میرے والدین کو دعاؤں میں یاد رکھیے گا۔

قارئین کرام سے یہ بھی گذارش ہے کہ چونکہ سیرت النبی ﷺ کا موضوع انتہائی ادب کا تقاضا کرتا ہے۔ لہٰذا جہاں کہیں کوئی کمی، غلطی یا کوتاہی دیکھیں یا سمجھیں تو درگذر کرتے ہوئے لازمی مطلع کریں۔ آپ کی رائے اور شکایات کو سر آنکھوں پر رکھتے ہوئے ان پر عمل کیا جائے گا۔

اے اللہ! ان کتب میں کوئی غلطی کوتاہی ہو تو مجھے اور ان کتب کو تیار کرنے میں جو جو بھی شامل ہیں، سب کو معاف کر دینا۔ آمین!

بندۂ عاجز

نور الاسلام خان

# حالاتِ مصنف

حضرت علامہ موصوف دامت برکاتہم العالیہ لاہور کے مشہور علمی روحانی کمال درجہ کی شخصیت ہیں۔ جن کے مختصر حالات زندگی یہ ہیں:

تاریخ ولادت ۱۱ رمضان المبارک کو ہوئی جو کہ مخدوم علی احمد صابر کلیر شریف والوں کی طفیل ہے۔ سکول کالج کی تعلیم ایم اے (اردو) ہے۔ تنظیم المدارس کے امتحانات میں اعلیٰ پوزیشن حاصل کی۔ دورۂ حدیث کی سند محدث اعظم پاکستان فیصل آباد سے حاصل کی اور دورۂ قرآن شیخ القرآن مولانا عبدالغفور ہزاروی رحمۃ اللہ علیہ سے پڑھا۔ ابتدائی ایام میں اپنے دادا محترم قبلہ خواجہ حضرت عبدالعزیز رحمۃ اللہ علیہ کی کفالت میں تربیت پائی۔ تاریخ و تصوف اور علوم شرعیہ سے لوگوں کو مستفید کیا۔ مختلف مقامات پر تعلیم و تدریس کا کام کیا اور پاکستان کے گوشہ گوشہ میں فن تقریر کی مہارت کے جوہر دکھائے۔ اس کے علاوہ چھوٹی بڑی ۴۵ کتب تحریر کیں اور قرآن مجید کا مکمل ترجمہ کیا اور چند زیر طبع کتب ہیں اور کئی مسودات کی شکل میں موجود ہیں۔

علاوہ ازیں سیرت النبی صلی اللہ علیہ وسلم پر یہ چھ کتابیں ''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی زندگی، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے معجزات، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی پیشین گوئیاں، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے غزوات، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے فیصلے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی وصیتیں'' مصنف کی کئی ماہ کی عرق ریزی کے بعد آپ کے ہاتھوں میں ہیں۔ اللہ تعالیٰ بطفیل حبیب کریم صلی اللہ علیہ وسلم ان کو قبول فرمائے اور موصوف کے اساتذہ و والدین کے لیے ذریعہ نجات بنائے۔

آمین بجاہ نبی الکریم الامین۔

والسلام

محمد عبدالاحد قادری

# پیش لفظ

ہزار ہا درود و سلام اس نبی مکرم ﷺ پر جس کی خاطر اللہ تعالیٰ نے اس کائنات کو تخلیق فرمایا، اور دونوں جہانوں کے لیے باعث رحمت بنایا۔

قرآن پاک میں اللہ تعالیٰ ارشاد فرماتا ہے:

''تو تم اپنے پروردگار کی کون کون سی نعمت کو جھٹلاؤ گے۔'' (سورۃ الرحمٰن)

ہما ے لیے اللہ تعالیٰ کی سب سے بڑی نعمت تو یہی ہے کہ اس نے ہمیں اپنے محبوب ﷺ ں اُمت میں پیدا فرمایا، جو کہ سابقہ تمام اُمتوں سے افضل ہے۔

اِس نعمت کے لیے اللہ تعالیٰ کا جس قدر شکر ادا کیا جائے کم ہے۔ اللہ تعالیٰ ہمیں ایمان پر قائم رکھتے ہوئے یہ سعادت ہمیشہ ہمارے حصے میں رکھے۔ (آمین)

سیرت النبی ﷺ پر چھ کتب تالیف کرنے کے لیے مجھے میرے محترم دوست ''نورالاسلام خان'' نے کہا، تو میں نے یہ کام کرنے کے لیے فوراً ہاں کہہ دیا۔

میں اس سعادت کے لیے اللہ کا جتنا شکر ادا کروں کم ہے کہ کہاں میں اور کہاں اِتنا عظیم موضوع۔

سیرت النبی ﷺ کے موضوع پر کچھ بھی لکھنا یقیناً بہت بڑی سعادت مندی کی بات ہے۔ لیکن یہ جتنی بڑی سعادت کا کام ہے اتنا ہی ذمہ داری کا کام ہے اور مجھ ناچیز سے اس کام کا ہو جانا بے شک اللہ تعالیٰ کا ہی کرم ہے۔

کتاب کی تیاری میں جتنے لوگوں نے تعاون کیا، سب کا بے حد مشکور ہوں۔ خاص طور پر کتاب کے پبلشر جناب نور الاسلام خان اور گرامی قدر دوست مولانا عبدالاحد کا خصوصی شکریہ ادا کرتا ہوں۔

اللہ تعالیٰ اس کتاب کو ہم سب کے لیے بخشش کا وسیلہ بنائے۔

پیرزادہ علی احمد صابر

# فہرست

## باب اوّل


| | |
|---|---|
| ❁ حضرت عکرمہ بن ابوجہل (رضی اللہ عنہ) کا قبولِ اسلام | 17 |
| ❁ آپ ﷺ نے سچ کہا | 17 |
| ❁ جو کچھ قیامت تک ہوگا، سب بتادیا | 18 |
| ❁ آنے والے فتنے کی خبر دینا | 19 |
| ❁ کسریٰ بن ہرمز کے خزانوں کے فتح ہونے کی خبر دینا | 20 |
| ❁ اسے قتل کردو | 22 |
| ❁ تمہارے پاس اللہ رب العزت رزق بھیج دے گا | 22 |
| ❁ اس سے بے خوف نہ رہنا | 23 |
| ❁ دنیا تمہاری طرف اُمنڈ کر آئے گی | 24 |
| ❁ ہاں وہ تمہارے لیے ہے | 26 |
| ❁ تم بیت المقدس میں رہنا | 27 |
| ❁ جب تم مصر کو فتح کرو | 27 |
| ❁ وہ اپنی قوم کے لوگوں پر بادشاہ ہوں گے | 27 |
| ❁ اللہ رب العزت شام کو ضرور تم پر فتح کردے گا | 28 |
| ❁ اللہ فارس وروم کو ضرور فتح کرائے گا | 30 |
| ❁ بعد قیامت آنے تک جھوٹے لوگ خروج کرتے رہیں گے | 31 |
| ❁ میرے بعد اسی ترتیب سے خلفاء ہوں گے | 31 |

| | |
|---|---|
| میں تم سے سیڑھی کے ڈھائی ڈنڈے اوپر چڑھ گیا ہوں | 31 |
| میری امت میرے اس فرزند کو شہید کر دے گی | 32 |
| وہ بتوں کی پوجا کریں گے | 32 |
| تم ضرور زندہ رہو گے | 32 |
| تمہارے لیے جنت واجب کر دے گا | 33 |
| قیامت قائم نہ ہوگی جب تک تیس کذاب ظاہر نہ ہوں | 34 |
| میرا یہ فرزند سردار ہے | 34 |
| میرے بعد تم سے ایک بچہ پیدا ہوگا | 35 |
| آؤ شہیدہ کی زیارت کریں | 35 |
| مگر تم ان میں سے نہیں ہو | 36 |
| جندب بھی کتنا عجیب جندب ہے | 36 |
| میرے جید صحابہ کرام رضی اللہ عنہم اس حرہ میں قتل کیے جائیں گے | 37 |
| آج سے سو سال کے بعد تم میں سے کوئی شخص زندہ باقی نہ رہے گا | 37 |
| میں اس زمین کو پہچانتا ہوں جس کا نام بصرہ ہے | 37 |
| حضرت عثمان بن طلحہ رضی اللہ عنہ کے متعلق پیشین گوئی | 38 |
| اہلِ روم کی اہلِ فارس پر غالب ہونے کی پیشین گوئی | 39 |
| یہ بچہ ایک صدی تک زندہ رہے گا | 40 |
| ممکن ہے اسی سال تم خود مختار ہو جاؤ اور تمہیں کوئی روکنے والا نہ رہے | 41 |
| تم میں جو آخر میں مرے گا اس کی موت آگ میں ہے | 41 |
| میری امت پر وہ سب آئے گا جو بنی اسرائیل پر آیا تھا | 42 |
| قبیلہ حمیر کے سرداروں کے متعلق رسول اللہ ﷺ کی پیشین گوئی | 42 |
| یہ امت تہتر فرقوں میں بٹ جائے گی | 44 |

| | |
|---|---|
| ❁ میں مکہ مکرمہ میں فوت نہ ہوں گی | 45 |
| ❁ قریب ہے کہ ارض حجاز سے ایک آگ نکلے گی | 46 |
| ❁ معرکہ دومۃ الجندل اور حضور ﷺ کی پیشین گوئی | 46 |
| ❁ لوگ اپنے امام کو قتل کریں گے | 48 |
| ❁ تجھ پر نبی، صدیق اور دو شہید ہیں | 50 |
| ❁ میں دیکھ رہا ہوں کہ تم اس کے مالک نہ رہ سکو گے | 51 |
| ❁ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی شہادت کی خبر دینا | 51 |
| ❁ حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کی شہادت کی خبر دینا | 52 |
| ❁ حضرت اویس قرنی رضی اللہ عنہ کی آمد کی خبر دینا | 52 |
| ❁ حضرت ابو بکر، عمر اور عثمان رضی اللہ عنہم کی خلافت کی خبر دینا | 52 |
| ❁ پھر وہ شہید ہو کر جنت میں داخل ہو گا | 53 |
| ❁ تم نابینا ہو جاؤ گے | 54 |
| ❁ میرا خیال ہے شاید تم اسے نہ پاؤ گے | 54 |


## باب دوم


| | |
|---|---|
| ❁ **پہلا حصہ** | 57 |
| ❁ یہ فتنے کے (دروازہ کا) قفل ہیں | 57 |
| ❁ شہادت امیر المؤمنین سیدنا عثمان ابن عفان رضی اللہ عنہ | 57 |
| ❁ عنقریب تم ان پر خروج کرو گے | 58 |
| ❁ غزوۂ صفین | 58 |
| ❁ حضرت امیر معاویہ بادشاہ بنیں گے | 58 |
| ❁ بنو امیہ کی حکومت | 58 |
| ❁ مدینہ پاک میں جنگ ہو گی | 58 |

| | |
|---|---|
| ❁ خلفائے بنوالعباس کی دولت وحکومت کی خبر | 59 |
| ❁ ترک کے ساتھ جنگ اور فتنہ | 59 |
| ❁ خوز و کرمان کے ساتھ جنگ | 60 |
| ❁ سرزمین حجاز سے ایک آگ نکلے گی | 60 |
| ❁ روافض کی خبر دینا | 62 |
| ❁ 30 دجالوں کی خبر دینا | 63 |
| ❁ فتح المدائن | 63 |
| ❁ کثرت المال اور دنیا کی ریل پیل | 63 |
| ❁ پہاڑوں کا اپنے اصلی جگہوں سے ہٹنا | 64 |
| ❁ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا فقدان | 64 |
| ❁ تین خسوف کا وقوع | 64 |
| ❁ زلزلوں کی کثرت | 66 |
| ❁ مسخ وقذف | 67 |
| ❁ سرخ آندھی اس کے علاوہ اور بڑے بڑے ہولناک امور کی خبر | 68 |
| ❁ حاجیوں کا حرمین شریفین تک کے راستے کا کٹ جانا اور حجر اسود کا کعبہ شریف سے اٹھ جانا | 72 |
| ❁ آسمان کے ستاروں سے لوگوں کے سر کچلے جائیں گے | 73 |
| ❁ دُمدار ستارے کا ظہور | 74 |
| ❁ کثرت الموت | 79 |

## دوسرا حصہ


- تقریر حجۃ الوداع اور حضرت سلمان فارسی رضی اللہ عنہ کے سوالات اور رسول اکرم ﷺ کے جوابات 104
- روایات امیر المؤمنین علی المرتضی رضی اللہ عنہ 111


## تیسرا حصہ


- ظہور امام مہدی رضی اللہ عنہ 123
- حلیہ امام مہدی رضی اللہ عنہ 124
- وہ علامات جن سے امام مہدی رضی اللہ عنہ آسانی سے پہچانے جائیں گے 126
- وہ علامات جو آپ کے ظہور سے پہلے ظاہر ہوں گی 128
- وہ فتنے جو امام مہدی رضی اللہ عنہ کے ظہور سے پہلے واقع ہوں گے 129
- دجال کی جھوٹی خبر 142
- مسلمانوں کی فتح 143
- نزول عیسیٰ علیہ السلام 144
- سونے کے پہاڑ سے دریائے فرات کا کھل جانا 144
- نفس زکیہ رضی اللہ عنہ کی شہادت 145
- خراسان کی جانب سے سیاہ جھنڈوں کا ظاہر ہونا 145
- زمین کا اپنے جگر کے ٹکڑے سونے اور چاندی کو باہر اگلنا 146
- خزانے کے نزدیک لوگوں کا دھنس جانا 147
- بستی غوطہ کا دھنس جانا 147
- بیداء میں دھنسنا 147
- قرن ذوالسنین کا طلوع 148
- دُمدار ستارے کا طلوع 149

| | |
|---|---|
| ❁ رمضان میں چاند گرہن کا دوبار ہونا | 149 |
| ❁ مشرق سے آگ کا نکلنا | 149 |
| ❁ مدینہ شریف میں عظیم بارش | 149 |
| ❁ آسمان سے ندا آنا | 150 |
| ❁ آسمان سے جھاگ کا ظہور | 152 |
| ❁ کعبہ معظمہ کے خزانے کا نکالنا | 152 |
| ❁ جنگِ عظیم | 152 |
| ❁ ایک مرد پچاس (۵۰) عورتوں کا منتظم ہوگا | 154 |
| ❁ میراث سے خوشی ہوگی نہ غنیمت سے | 154 |
| ❁ فتح قسطنطنیہ اور رومیہ | 155 |
| ❁ دجال | 156 |
| ❁ ظہور مہدی رضی اللہ عنہ کب؟ | 157 |
| ❁ دجال کا نام ونسب اور جائے پیدائش | 157 |
| ❁ دجال کا حلیہ | 158 |
| ❁ دجال کا باقی جسمانی حلیہ | 159 |
| ❁ دجال کی صفات | 159 |
| ❁ دجال کا ابتدائی دور اور غلط دعویٰ | 160 |
| ❁ دجال کو سزا | 161 |
| ❁ دجال کا لشکر | 161 |
| ❁ دجال کے مزید فتنے | 163 |
| ❁ انتباہ از احادیث | 166 |
| ❁ مقام خروج | 169 |

| | |
|---|---|
| مدینہ پاک کی ویرانی | 191 |
| مدینہ پاک کی ویرانی کا سبب | 192 |
| کعبہ معظّمہ کا گرایا جانا | 193 |
| ہدم کعبہ کی تاریخ | 194 |
| طلوع الشمس از مغرب اور ظہور دابہ | 195 |
| احادیث مبارکہ | 195 |
| طلوع الشمس از مغرب کی تفصیل | 196 |
| باب التوبہ کا تعارف | 199 |
| مغرب سے طلوع الشمس کے بعد کا حال | 200 |
| طلوع الشمس من المغرب کے بعد کی مدت | 200 |
| دابۃ الارض کی تفصیل | 201 |
| دابہ کا حلیہ | 201 |
| دابہ کی سیرت | 203 |
| خروج دابہ کا مقام | 203 |
| دخان | 204 |
| احادیث مبارکہ | 204 |
| بھینی بھینی ہوا | 205 |
| لوگوں کا بت پرستی کی طرف لوٹنا اور اللہ والوں کا قحط | 205 |
| خروج نار | 207 |

# باب اوّل

## یہ باب رسول اللہ ﷺ کی اُن پیشین گوئیوں پر مشتمل ہے

## جو قیامت کی نشانیوں سے سوا ہیں

### حضرت عکرمہ بن ابوجہل (رضی اللہ عنہ) کا قبولِ اسلام

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

''میں نے خواب میں دیکھا ہے کہ میرے پاس ابوجہل آیا ہے،
اور اس نے میری بیعت کی ہے۔''



پھر جب حضرت خالد بن ولید رضی اللہ عنہ مسلمان ہوئے تو صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے رسول اللہ ﷺ سے عرض کیا:

''یارسولِ اللہ ﷺ اللہ نے آپ ﷺ کے خواب کی تعبیر حضرت خالد رضی اللہ عنہ کے اسلام لانے سے پوری کردی ہے۔''

حضور ﷺ نے ارشاد فرمایا:

''ضرور اس کی تعبیر اس کے علاوہ ہے۔''

یہاں تک کہ جب عکرمہ بن ابوجہل (رضی اللہ عنہ) نے اسلام قبول کیا تو ان کا اسلام حضور ﷺ کی خواب کا مصداق بنا۔ (حاکم)

### آپ ﷺ نے سچ کہا

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ ایک آدمی جو کسی نیکی کے قریب تک نہ گیا

تھا اور نہ اس کے اچھے اعمال تھے۔ جب وہ فوت ہوا تو رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

''کیا تمہیں معلوم ہے کہ اللہ رب العزت نے فلاں آدمی کو جنت میں داخل کر دیا ہے؟''

لوگوں نے اس پر حیرت و تعجب کیا۔ ایک شخص اٹھ کر اس کی بیوی کے پاس گیا اور اس کے عمل کے بارے میں اس کی بیوی سے پوچھا' اس نے کہا:

''اس کے عمل خیر تو نہ تھے بجز ایک خوبی کے جو اس میں تھی۔ وہ یہ کہ دن اور رات میں جب بھی اذان کو سنتا تو وہ انہی کلمات کو دہراتا تھا۔''

پھر وہ شخص آیا اور وہ حضور ﷺ کے اتنے قریب پہنچا کہ وہ حضور ﷺ کی آواز سن سکتا تو رسول اللہ ﷺ نے بلند آواز سے فرمایا:

''تم ہی فلاں شخص کی بیوی کے پاس گئے اور تم نے اس سے اس کے اس عمل کی بابت پوچھا تھا اور انہوں نے تم سے ایسا ایسا کہا۔''

اس شخص نے کہا:

''آپ ﷺ نے سچ کہا۔'' (ابن عساکر)

## جو کچھ قیامت تک ہوگا، سب بتا دیا

حضرت ابوزید رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے ہمیں فجر کی نماز پڑھائی۔ اس کے بعد منبر پر تشریف فرما ہو کر ہمیں خطبہ دیا۔ یہاں تک کہ آفتاب غروب ہو گیا، تو حضور ﷺ نے کہا اور ہمیں جو کچھ ہو گیا اور جو کچھ قیامت تک ہوگا، سب بتا دیا تو ہم میں سے جس نے زیادہ یاد رکھا' وہ ہم میں عالم ہے۔ (مسلم شریف)

## آنے والے فتنے کی خبر دینا

حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ ہم رسول اللہ ﷺ کے پاس موجود تھے اس وقت آپ ﷺ مال تقسیم فرما رہے تھے اچانک ذوالخویصرہ نے آپ ﷺ کے پاس آکر کہا:

"یارسول اللہ ﷺ! عدل کیجئے۔"

حضور ﷺ نے فرمایا:

"تیری خرابی ہو جب کہ میں ہی عدل نہ کروں گا تو پھر کون عدل کرے گا اور اگر میں ہی عدل نہ کروں گا تو پھر کون کرے گا۔"

حضرت عمر الفاروق رضی اللہ عنہ نے عرض کیا:

"یارسول اللہ ﷺ! مجھے اجازت دیجئے کہ میں اس کی گردن اڑا دوں؟"

اس پر رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

"اسے چھوڑ دو کیوں کہ اس کے ساتھی ایسے لوگ ہوں گے کہ تم میں سے کوئی اپنی نماز کو ان کی نماز کے ساتھ اپنے روزے کو ان کے روزوں کے سامنے حقیر جانے گا۔ یہ لوگ قرآن کی تلاوت کریں گے، مگر ان کے حلقوں سے نیچے نہ اترے گا۔ (یعنی دلوں پر کچھ اثر نہ ہوگا) وہ دین اسلام سے اس طرح نکل جائیں گے جس طرح کمان سے تیر نکل جاتا ہے۔ ان کی نشانی یہ ہے کہ ایک مرد سیاہ ہوگا۔ جس کے ایک بازو پر عورت کی چھاتی کی مانند یا گوشت لوتھڑے کی مانند ہوگا جو ہلے گا۔ وہ لوگ بہترین امت پر خروج کریں گے۔"

ابوسعید رضی اللہ عنہ نے کہا:

''میں نے یہ حدیث رسول اللہ ﷺ سے سنی ہے اور حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے اس سے جنگ کی ہے اور میں ان کے ساتھ تھا۔ حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے اس نشانی والے آدمی کو تلاش کرنے کا حکم دیا اور ڈھونڈا گیا تو وہ مل گیا اور اسے لایا گیا حتیٰ کہ میں نے اس میں وہ نشانی دیکھی جس کی صفت رسول اللہ ﷺ نے بیان کی تھی۔'' (شیخین)

## کسریٰ بن ہرمز کے خزانوں کے فتح ہونے کی خبر دینا

حضرت عدی بن حاتم رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ ہم رسول اللہ ﷺ کی مجلس میں حاضر تھے کہ ایک شخص آیا اور اس نے حضور ﷺ سے فاقہ کی شکایت کی۔ اتنے میں ایک اور شخص آیا۔ اس نے رہزنی کی شکایت کی۔ اس وقت حضور ﷺ نے فرمایا:

''اے عدی بن حاتم! اگر تمہاری زندگی دراز ہوئی تو تم دیکھ لو گے کہ ایک عورت ہودج نشین حیرہ سے چل کر خانہ کعبہ طواف کے لیے آئے گی اور اسے سوائے اللہ رب العزت کے کسی کا خوف و ڈر نہ ہوگا۔''

اس وقت میں نے اپنے دل میں سوچا:

''قبیلہ طے کے وہ راہزن کہاں جائیں گے جو شہروں کو لوٹتے ہیں۔''

پھر حضور ﷺ نے فرمایا:

''اگر تمہاری زندگی دراز ہوئی تو تم دیکھ لو گے کہ کسریٰ کے خزانے

کھل جائیں گے اور تم انہیں فتح کرو گے۔"

میں نے عرض کیا:

"کسریٰ بن ہرمز کے خزانے؟"

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

"ہاں کسریٰ بن ہرمز کے خزانے۔"

اور فرمایا:

"اگر تم زندہ رہے تو تم ضرور دیکھ لو گے کہ آدمی دونوں ہاتھوں میں سونا چاندی لیے ہوگا اور وہ تلاش کرے گا کہ کوئی اسے قبول کرلے مگر وہ ایسا شخص نہ پائے گا۔"

حضرت عدی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں:

میں نے ایسا ہی دیکھا کہ ہودج نشین عورت کوفہ سے روانہ ہوتی ہے اور خانہ کعبہ پہنچ کر اس کا طواف کرتی ہے۔ مگر اسے اللہ کے سوا کسی کا ڈر اور خوف نہیں ہوتا اور میں خود ان لوگوں میں شامل تھا جنہوں نے کسریٰ کے خزانوں کو فتح کیا۔ اب اگر ہم لوگ زندہ رہے تو تم تیسری بات کو بھی پورا ہوتا ضرور دیکھ لیں گے۔

یہ تیسری بات حضرت عمر بن عبدالعزیز رحمۃ اللہ علیہ کے زمانے میں واقع ہوئی، انہوں نے اڑھائی سال خلافت کی، اور وہ اس وقت تک فوت نہ ہوئے جب تک کہ ہم نے یہ نہ دیکھ لیا کہ ایک شخص بہت زیادہ وافر مال لاتا ہے اور کہتا ہے:

"جہاں فقراء نظر آئیں۔ یہ مال ان میں تقسیم کر دیا جائے۔"

ایک آدمی مال لے کر ہر جگہ تلاش کرتا پھرتا ہے مگر اسے کوئی ضرورت مند نہیں ملتا۔ بالآخر وہ مال لے کر واپس لوٹ جاتا ہے۔ بلاشبہ حضرت عمر بن عبدالعزیز رحمۃ اللہ علیہ کے زمانہ خلافت میں لوگ بہت تونگر ہو گئے تھے۔ انہوں نے سب کو مالدار کر دیا

تھا۔ (بخاری، بیہقی)

## اسے قتل کر دو

رسول اللہ ﷺ کے زمانے میں ایک آدمی نے چوری کی۔ اسے آپ ﷺ کے پاس لایا گیا۔ آپ ﷺ نے فرمایا:

"اسے قتل کر دو۔"

لوگوں نے عرض کیا:

"اس نے صرف چوری کی ہے۔"

آپ ﷺ نے فرمایا:

"اس کا ہاتھ قطع کر دو۔"

اس نے پھر دوبارہ چوری کی اور اس کا ہاتھ کاٹا گیا۔ پھر چوری کی یہاں تک کہ اس کے چاروں ہاتھ پاؤں کاٹے گئے۔ اس نے پانچویں مرتبہ پھر چوری کی۔ اس وقت ابوبکر الصدیق رضی اللہ عنہ نے فرمایا:

"رسول اللہ ﷺ اس چور کی حالت زیادہ جانتے تھے۔ اسی بنا پر آپ ﷺ نے پہلے اسے قتل کا حکم دیا تھا۔"

حضرت ابوبکر الصدیق رضی اللہ عنہ نے فرمایا:

"اسے لے جاؤ اور قتل کر دو۔"

تو لوگوں نے اسے قتل کر دیا۔ (مستدرک، حاکم)

## تمہارے پاس اللہ رب العزت رزق بھیج دے گا

حضرت ابومسعود رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ کے ساتھ غزوہ میں تھے لوگوں کو سخت مشقت و تکلیف پہنچی۔ یہاں تک کہ میں نے مسلمانوں کے چہروں پر

غم واندوہ اور منافقوں کے چہروں پر خوشی ومسرت دیکھی ۔ جب رسول اللہ ﷺ نے مسلمانوں کا یہ حال دیکھا تو فرمایا:

"خدا کی قسم! آفتاب غروب نہ ہوگا تمہارے پاس اللہ رب العزت رزق بھیج دے گا۔"

حضرت عثمان ذوالنورین رضی اللہ عنہ نے یقین کر لیا اللہ رب العزت اور اس کے رسول ﷺ کی بات ضرور صادق ہوگی ۔ چنانچہ حضرت عثمان ذوالنورین رضی اللہ عنہ نے چودہ اونٹوں پر لدا ہوا غلہ خریدا اور نو اونٹ رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں بھیج دیے ۔ یہ دیکھ کر مسلمانوں کے چہروں پر خوشی ومسرت کی لہر دوڑ گئی، اور منافقوں کے چہروں پر غم و اندوہ کے بادل چھا گئے، اور میں نے دیکھا کہ رسول اللہ ﷺ نے اپنے دست اقدس اٹھائے ۔ یہاں تک کہ آپ ﷺ کی بغلوں کی سفیدی نظر آنے لگی، اور حضرت عثمان ذوالنورین رضی اللہ عنہ کے لیے ایسی دعا مانگی کہ اس سے پہلے کسی کے لیے ایسی دعا میں نے نہیں سنی ۔ (طبرانی)

## اس سے بے خوف نہ رہنا

حضرت عمرو خزاعی رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے مجھے بلایا اور حضور ﷺ نے ارادہ فرمایا کہ مجھے مال دے کر ابوسفیان کے پاس مکہ مکرمہ بھیجیں تاکہ وہ فتح کے بعد قریش میں اسے تقسیم کر دیں ۔ میں سفر میں اپنے رفیق کا متلاشی تھا ۔ چنانچہ میرے پاس عمرو بن امیہ ضمری آیا اور اس نے مجھ سے کہا:

"مجھے معلوم ہوا ہے کہ مکہ مکرمہ جانے کا ارادہ رکھتے ہو تو میں تمہارا رفیقِ سفر رہوں گا۔"

میں نے رسول اللہ ﷺ سے اس کا ذکر کیا ۔

آپ ﷺ نے فرمایا:

''جب تم اس کی قوم کے علاقہ میں اترو تو اس سے بے خوف نہ رہنا۔''

چنانچہ ہم روانہ ہوئے۔ یہاں تک کہ جب ہم منزل ابواء میں آئے تو عمرو بن امیہ ضمری نے کہا:

''مجھے اپنی قوم سے کچھ کام ہے تو تم میرا انتظار کرنا۔''

میں نے کہا:

''ضرور جاؤ۔''

جب وہ چلا گیا تو مجھے رسول اللہ ﷺ کی ہدایت یاد آ گئی، اور میں نے اپنے اونٹ کو تیار کیا میں اسے تیز دوڑا کے دوڑ لے گیا۔ یہاں تک کہ جب میں منزل اصافر میں تھا کہ اچانک میں نے دیکھا کہ وہ ایک جماعت کے ساتھ میرے تعاقب میں آ رہا ہے۔ میں نے اپنا اونٹ خوب تیز دوڑایا اور میں آگے نکل گیا۔ جب ان کی قوم نے دیکھا کہ میں ان کے قابو سے باہر ہو گیا ہوں تو وہ پلٹ کر چلے گئے، اور وہ تنہا میرے پاس آیا اور مجھ سے کہا:

''مجھے اپنی قوم سے ایک کام تھا۔''

میں نے کہا:

''ہو گا۔''

اور ہم سفر طے کر کے مکہ مکرمہ پہنچ گئے۔ (الخصائص الکبریٰ)

## دنیا تمہاری طرف اُمنڈ کر آئے گی

رسول اللہ ﷺ نے اپنے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم سے فرمایا:

''تم لوگ بہت جلد ایسے زمانوں کو پاؤ گے کہ تم میں سے ہر ایک

کے پاس صبح کو ایک کھانا اور شام کو دوسرا کھانا آئے گا اور تم ایسا لباس پہنو گے جیسے خانہ کعبہ کا غلاف۔"

صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے عرض کی:

"یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم! ہم آج خیر پر ہیں یا اس وقت ہوں گے۔"

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا:

"نہیں، بلکہ تم خیر پر ہو اور آج تم ایک دوسرے سے محبت کرتے ہو اور اس وقت تم ایک دوسرے سے بغض رکھو گے اور ایک دوسرے کی گردن مارو گے۔"

حضرت عبداللہ بن یزید رضی اللہ عنہ کو ایک دعوت پر مدعو کیا گیا جب وہ اس گھر میں آئے تو انہوں نے دیواروں پر پردے لٹکے ہوئے دیکھے تو وہ باہر بیٹھ کر رونے لگے، کسی نے اس کی وجہ پوچھی تو کہا:

"رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا:

"دنیا تمہاری طرف اُمنڈ کر آئے گی اور یہ تین مرتبہ فرمایا۔ پھر فرمایا تم آج اچھے ہو۔ اس وقت سے جب کہ تمہارے سامنے صبح کو ایک کھانا آئے گا اور شام کو دوسرا کھانا اور تم میں سے کوئی صبح کو ایک لباس پہنے گا اور شام کو دوسرا، اور تمہارے گھر کی دیواروں پر ایسے پردے پڑے ہوں گے جیسے خانہ کعبہ پر پردے پڑے ہیں۔"

حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ نے فرمایا:

"پھر میں کیوں نہ روؤں۔" (ابونعیم)

## ہاں وہ تمہارے لیے ہے

حضرت خریم بن اوس رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ ﷺ کی طرف اس وقت ہجرت کی جب آپ ﷺ تبوک سے واپس تشریف لائے تھے۔ رسول اللہ ﷺ نے اس وقت فرمایا:

"یہ حیرہ بیضا ہے جسے میرے سامنے لایا گیا ہے، اور یہ شیما بنت نفیلہ ازدیہ اپنے خچر شہبا پر کالا دوپٹہ اوڑھے موجود ہے۔"

میں نے عرض کیا:

"یا رسول اللہ ﷺ اگر ہم حیرہ میں داخل ہوں اور میں ایسا ہی پاؤں جیسا کہ آپ ﷺ نے بیان کیا تو کیا وہ میرے لیے ہوگی۔"

حضور ﷺ نے فرمایا:

"ہاں وہ تمہارے لیے ہے۔"

چنانچہ جب حضرت ابوبکر الصدیق رضی اللہ عنہ کا زمانہ خلافت آیا اور ہم مسیلمہ کذاب سے جنگ کر کے فارغ ہوئے تو حیرہ کی طرف متوجہ ہوئے ہمارے داخل ہونے کے بعد جو عورت سب سے پہلے ہمیں ملی وہ شیما بنت نفیلہ تھی اور وہ اسی حال میں تھی جس حالت کی خبر رسول اللہ ﷺ نے دی تھی یعنی وہ اپنے خچر شہبا پر سوار کالا دوپٹہ اوڑھے تھی اور میں اس کے ساتھ ہولیا اور میں نے کہا:

"یہی وہ عورت ہے جسے رسول اللہ ﷺ نے مجھے عطا فرمایا تھا۔"

حضرت خالد بن ولید رضی اللہ عنہ نے اس پر مجھ سے شہادت طلب فرمائی میں نے محمد بن مسلمہ اور محمد بن بشر انصاری رضی اللہ عنہ کی شہادت دلوائی تو حضرت خالد بن ولید رضی اللہ عنہ نے اسے میرے حوالے کر دیا۔" (تاریخ بخاری)

## تم بیت المقدس میں رہنا

ایک صحابی نے حضور ﷺ سے عرض کیا:

''یا رسول اللہ ﷺ! اگر میں آپ ﷺ کے بعد زندہ رہنے کی مصیبت میں رہا تو آپ ﷺ مجھے کہاں رہنے کا حکم فرماتے ہیں؟''

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

''تم بیت المقدس میں رہنا، ممکن ہے کہ اللہ رب العزت تم سے ایسی اولاد پیدا کرے جو صبح و شام مسجد میں جا کر اسے آباد کرے۔'' (ابن سعد)

## جب تم مصر کو فتح کرو

حضرت کعب بن مالک رضی اللہ عنہ کہتے ہیں:

''میں نے رسول اللہ ﷺ کو فرماتے سنا:

''جب تم مصر کو فتح کرو تو قبطیوں کو بھلائی کی نصیحت کرنا ان کی میرے ساتھ قرابت داری بھی ہے۔''

مطلب یہ کہ حضرت اسمٰعیل علیہ السلام کی والدہ ماجدہ ہاجرہ رضی اللہ عنہا انہی میں سے تھیں اور رسول اللہ ﷺ کے فرزند حضرت ابراہیم علیہ السلام کی والدہ ماریہ قبطیہ تھیں۔

(بیہقی، ابو نعیم)

## وہ اپنی قوم کے لوگوں پر بادشاہ ہوں گے

ایک مرتبہ نبی کریم ﷺ ام حرام رضی اللہ عنہا کے یہاں تشریف لے گئے۔ آپ ﷺ نے وہاں کچھ دیر نیند کی۔ جب آپ ﷺ بیدار ہوئے تو آپ ﷺ تبسم فرما رہے تھے۔ ام حرام رضی اللہ عنہا نے پوچھا:

''یارسول اللہ ﷺ! تبسم کی کیا وجہ ہے؟''

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

''میرے سامنے میری امت کے ایسے لوگ پیش کیے گئے جو دریا میں سوار ہو کر راہ خدا میں جہاد کریں گے اور وہ اپنی قوم کے لوگوں پر بادشاہ ہوں گے۔''

میں نے عرض کیا:

''یارسول اللہ ﷺ! اللہ رب العزت سے دعا کیجئے کہ مجھے ان میں سے کر دے۔''

آپ ﷺ نے فرمایا:

''تم ان کے اول لوگوں میں سے ہوگی۔''

چنانچہ حضرت ام حرام رضی اللہ عنہا اپنے شوہر عبادہ بن صامت رضی اللہ عنہ کے ہمراہ حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کے زمانہ میں دریائی جہاد میں غازیہ تھیں۔ جب وہ لوگ اپنے جہاد سے واپس ہو رہے تھے تو ام حرام رضی اللہ عنہا کے قریب سواری لائی گئی تاکہ وہ اس پر سوار ہوں مگر سواری نے انہیں گرا دیا اور وہ فوت ہو گئیں۔ (شیخین)

## اللہ رب العزت شام کو ضرور تم پر فتح کر دے گا

حضرت عبداللہ بن رواحہ رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ ہم رسول اللہ ﷺ کے پاس موجود تھے کہ لوگوں نے آپ ﷺ سے لباس کی کمی، مفلسی اور قلت اشیا کی شکایت کی۔ اس وقت آپ ﷺ نے فرمایا:

''تمہیں بشارت ہو۔ خدا کی قسم! بلاشبہ میں کثرتِ اشیا کے ساتھ اس کی کمی کی شکایت سے زیادہ تم پر خوف رکھتا ہوں اور یہ مال کی

کثرت تم میں ہمیشہ ہمیشہ رہے گی حتیٰ کہ اللہ رب العزت تمہارے لیے سرزمین فارس اور روم اور حمیر کے علاقہ کو فتح کرائے گا، اور تم لوگ تین لشکروں میں منقسم ہو جاؤ گے۔ ایک لشکر شام کی طرف' ایک لشکر عراق کی طرف اور ایک لشکر یمن کی طرف جائے گا اور مال کی فراوانی اتنی ہوگی کہ ایک شخص کو سو درہم دیے جائیں گے تو وہ اس سے ناراض ہوگا۔"

میں نے عرض کیا:

"یا رسول اللہ ﷺ! شام پر حملہ کرنے کی کس میں طاقت ہے؟ کیونکہ وہاں بڑے بڑے رومی سردار ہیں؟"

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

"اللہ رب العزت شام کو ضرور تم پر فتح کر دے گا اور تم کو ضرور وہاں کی حکومت دے گا اور یہاں تک ہوگا کہ ان میں سے گورے رنگ کی ایک جماعت تم میں سے کالے رنگ اور سر منڈے شخص کی سواری کے گرد کھڑے ہوں گے اور وہ شخص ان کو جو حکم دے گا' اسے وہ لوگ کریں گے۔"

عبدالرحمٰن بن جبیر بن نفیل رضی اللہ عنہ نے فرمایا:

"رسول اللہ ﷺ نے جو صفت بیان فرمائی آپ ﷺ کے اصحاب میں یہ صفت جز بن سہیل سلمی رضی اللہ عنہ میں پہچانی جاتی۔ وہ اس زمانہ میں عجمیوں پر حاکم تھے اور ان کا حال یہ تھا کہ جب وہ مسجد کی طرف جاتے تو لوگ انہیں دیکھتے اور ان کے پاس ان کے گرد حلقہ باندھ کر کھڑے ہوتے اور ان کے بارے میں

رسول اللہ ﷺ نے جو صفت بیان فرمائی' اس پر وہ تعجب کرتے تھے۔'' (بیہقی، ابو نعیم)

## اللہ فارس و روم کو ضرور فتح کرائے گا

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

''قسم ہے اس ذات کی جس کے قبضہ میں محمد (ﷺ) کی جان ہے' اللہ رب العزت فارس و روم کو ضرور فتح کرائے گا اور غلہ کی اتنی کثرت ہوگی کہ لوگ کھانے پر بسم اللہ پڑھنا بھول جائیں گے۔''

❀

حضرت جابر بن سمرہ رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

''مسلمانوں کی ایک جماعت کسریٰ کے اس خزانے کو کھولے گی جو سفید محل میں محفوظ ہے۔''

جن لوگوں نے اس خزانے کو کھولا' ان میں میں اور میرے والد تھے اور ہم سب کو اس میں سے ایک ایک ہزار درہم ملے۔ (مسلم، بیہقی)



❀

ایک بار رسول اللہ ﷺ نے اپنے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو مخاطب کر کے فرمایا:

''کسریٰ کے کنگن پہنتے وقت تمہارا کیا حال ہوگا؟''

راوی نے کہا کہ جب کسریٰ کے کنگن دربارِ فاروقی میں لائے گئے تو حضرت عمر الفاروق رضی اللہ عنہ نے حضرت سراقہ رضی اللہ عنہ کو بلا کر پہنایا اور کہا:

''اللہ رب العزت کی حمد ہے جس نے کسریٰ بن ہرمز سے ان کنگنوں کو چھین کر سراقہ رضی اللہ عنہ اعرابی کو پہنایا۔'' (بیہقی)

## بعد قیامت آنے تک جھوٹے لوگ خروج کرتے رہیں گے

حضرت جابر بن سمرہ رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ ﷺ سے سنا ہے۔ آپ ﷺ فرماتے ہیں:

"دین قائم رہے گا۔ جب تک قریش کے بارہ خلیفہ ہوں گے۔ اس کے بعد قیامت آنے تک جھوٹے لوگ خروج کرتے رہیں گے۔" (مسلم)

## میرے بعد اسی ترتیب سے خلفاء ہوں گے

جب رسول اللہ ﷺ نے مسجد کی بنیاد رکھی تو حضرت ابوبکر الصدیق رضی اللہ عنہ پتھر لائے۔ آپ ﷺ نے اسے رکھا۔ پھر حضرت عمر الفاروق رضی اللہ عنہ پتھر لائے۔ آپ ﷺ نے اسے رکھا، پھر حضرت عثمان رضی اللہ عنہ پتھر لائے اور آپ ﷺ نے اسے رکھا۔ اس وقت آپ ﷺ نے فرمایا:

"میرے بعد اسی ترتیب سے خلفاء ہوں گے۔" (ابویعلی، ابن حبان)



## میں تم سے سیڑھی کے ڈھائی ڈنڈے اوپر چڑھ گیا ہوں

رسول اللہ ﷺ نے ایک خواب دیکھا اور اس خواب کو حضرت ابوبکر الصدیق رضی اللہ عنہ سے بیان کرتے ہوئے فرمایا:

"اے ابوبکر! میں نے دیکھا کہ میں اور تم دونوں ایک سیڑھی کی طرف دوڑ رہے ہیں مگر میں تم سے سیڑھی کے ڈھائی ڈنڈے اوپر چڑھ گیا ہوں۔"

یہ سن کر حضرت ابوبکر الصدیق رضی اللہ عنہ نے عرض کیا:

"یا رسول اللہ ﷺ! اللہ رب العزت آپ ﷺ کو اپنی رحمت میں

مغفرت کی جانب بلا لے گا اور میں آپ ﷺ کے بعد اڑھائی سال زندہ رہوں گا۔'' (ابن سعد)

## میری امت میرے اس فرزند کو شہید کردے گی

حضرت ام الفضل بنت الحارث رضی اللہ عنہا کہتی ہیں کہ ایک دن میں امام حسین رضی اللہ عنہ کو لے کر رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوئی اور میں نے انہیں آپ ﷺ کی آغوش میں دے دیا۔ کچھ دیر بعد میں نے آپ ﷺ کی طرف دیکھا تو آپ ﷺ کی چشمان مبارک آنسوؤں سے تر ہو رہی تھیں۔ پھر آپ ﷺ نے مجھ سے فرمایا:

''میرے پاس جبرئیل علیہ السلام آئے اور انہوں نے مجھے خبر دی کہ میری امت میرے اس فرزند کو شہید کردے گی اور میرے پاس ان کے مقتل کی سرخ مٹی لائے۔'' (حاکم، بیہقی)



## وہ بتوں کی پوجا کریں گے

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

''قیامت قائم نہ ہوگی یہاں تک کہ میری امت کے بہت سے قبیلے مشرکوں کے ساتھ مل جائیں گے اور وہ بتوں کی پوجا کریں گے۔'' (مسلم شریف)

## تم ضرور زندہ رہو گے

حضرت اقرع رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ میری بیماری کے زمانہ میں تشریف لائے۔ اس وقت میں نے عرض کیا:

''میرا گمان یہی ہے کہ میں اپنے اس مرض سے جانبر نہ ہوسکوں گا۔''

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

''ہرگز نہیں۔ تم ضرور زندہ رہو گے اور سرزمین شام کی طرف ضرور ہجرت کرو گے اور وہاں فوت ہو کر فلسطین کے ٹیلہ پر دفن ہو گے۔''

چنانچہ وہ حضرت عمر الفاروق رضی اللہ عنہ کی خلافت کے زمانے میں فوت ہوئے اور رملہ میں مدفون ہوئے۔ (تاریخ ابن عساکر، ابن مسکن)

## تمہارے لیے جنت واجب کر دے گا

رسول اللہ ﷺ کے دربار میں ایک اعرابی آیا اور اس نے عرض کیا:

''آپ ﷺ مجھے ایسا عمل بتایئے جو مجھے جنت سے قریب کر دے اور دوزخ سے دور کر دے۔''

حضور ﷺ نے فرمایا:

''عدل وانصاف سے بولو اور بچا ہوا مال لوگوں کو دیا کرو۔''

اس نے عرض کیا:

''خدا کی قسم میں اس کی قدرت نہیں رکھتا کہ ہر لحظہ عدل وانصاف سے بولوں اور نہ اس کی ہی قدرت رکھتا ہوں کہ بچا ہوا مال لوگوں کو دے سکوں۔''

حضور ﷺ نے فرمایا:

''تم کھانا کھلایا کرو اور بکثرت لوگوں کو سلام کیا کرو۔''

اس نے کہا:

''یہ بھی دشوار ہے۔''

حضور ﷺ نے فرمایا:

''کیا تمہارے پاس اونٹ ہے؟''

اس نے کہا:

"ہاں!"

حضور ﷺ نے فرمایا:

"اپنے اونٹ اور اپنے مشکیزہ کا دھیان رکھو اور ان گھروں میں جایا کرو جو ایک دن کے بعد پانی پیتے ہیں اور انہیں پانی پلایا کرو۔ توقع ہے کہ اللہ رب العزت تمہارے اونٹ کو نہ مارے گا اور تمہارے مشکیزے کو نہ پھاڑے گا۔ یہاں تک کہ تمہارے لیے جنت واجب کر دے گا یعنی جلد ہی تم شہادت کا رتبہ پاؤ گے۔"

چنانچہ وہ اعرابی گیا۔ ابھی نہ اس کا مشکیزہ پھٹا تھا اور نہ اس کا اونٹ مرا تھا وہ شہید ہو گیا۔ (ابن خزیمہ، بیہقی، طبرانی)



## قیامت قائم نہ ہوگی جب تک تیس کذاب ظاہر نہ ہوں

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

"قیامت قائم نہ ہوگی جب تک تیس کذاب ظاہر نہ ہوں۔ ان میں سے مسیلمہ، عنسی، اور مختار ہے۔" (ابن عدی، ابویعلی)

## میرا یہ فرزند سردار ہے

رسول اللہ ﷺ نے حضرت امام حسن رضی اللہ عنہ کی بابت فرمایا:

"میرا یہ فرزند سردار ہے اور توقع ہے کہ اللہ رب العزت مسلمانوں کے دو عظیم گروہوں کے درمیان اس کے ذریعہ صلح کرائے گا۔"

چنانچہ حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ اور حضرت علی رضی اللہ عنہ کے گروہ میں جنگ عظیم

کے بعد صلح انہوں نے ہی کرائی۔ (بخاری)

## میرے بعد تم سے ایک بچہ پیدا ہوگا

حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ مجھ سے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

''میرے بعد تم سے ایک بچہ پیدا ہوگا۔ اس کا نام میرے نام اور اس کی کنیت میری کنیت پر تم رکھو گے۔'' (بیہقی)

## آؤ شہیدہ کی زیارت کریں

حضرت ام ورقہ رضی اللہ عنہا کہتی ہیں کہ رسول اللہ ﷺ جب بدر گئے میں نے عرض کیا:

''یا رسول اللہ ﷺ! مجھے غزوہ بدر میں اپنی معیت میں جانے کی اجازت دیجئے۔ ممکن ہے کہ اللہ رب العزت مجھے شہادت نصیب فرمائے۔''

آپ ﷺ نے فرمایا:

''تم اپنے گھر میں بیٹھی رہو۔ اللہ رب العزت تمہیں شہادت نصیب فرمائے گا۔''

تو ان کو لوگ شہیدہ کے نام سے پکارتے تھے۔

ان کی شہادت کا واقعہ یہ ہوا کہ وہ قرآن کریم کی تلاوت کر رہی تھیں ان کے ایک غلام اور باندی نے رات کے وقت ایک چادر سے ان کا گلا گھونٹا یہاں تک کہ وہ فوت ہوگئیں۔ یہ واقعہ حضرت عمر الفاروق رضی اللہ عنہ کے زمانہ خلافت کا ہے۔ چنانچہ انہوں نے ان دونوں کو حکم دیا اور دونوں کو سولی دی گئی۔ یہ دونوں مدینہ منورہ میں سب سے پہلے سولی چڑھنے والے تھے۔

ان کے شہید ہونے کے بعد حضرت عمر الفاروق رضی اللہ عنہ نے فرمایا:

''رسول اللہ ﷺ نے سچ فرمایا تھا' آؤ شہیدہ کی زیارت کریں۔''

(ابوداؤد، ابن راھویہ، ابونعیم، ابن سعد)۔

## مگر تم ان میں سے نہیں ہو

حضرت ابوالدرداء رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ میں نے عرض کیا:

''یا رسول اللہ ﷺ! مجھے پتہ چلا ہے کہ آپ ﷺ نے فرمایا بہت سے لوگ ایمان لانے کے بعد مرتد ہو جائیں گے۔''

حضور ﷺ نے فرمایا:

''ٹھیک سنا ہے۔ مگر تم ان میں سے نہیں ہو۔''

چنانچہ حضرت ابوالدرداء رضی اللہ عنہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی شہادت سے پہلے ہی فوت ہو گئے۔ (بیہقی، ابونعیم)

## جندب بھی کتنا عجیب جندب ہے

رسول اللہ ﷺ اپنے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو لے کر جا رہے تھے اور فرما رہے تھے:

''جندب بھی کتنا عجیب جندب ہے اور زید کتنا اقطع خیر ہے۔''

ان دونوں کے بارے میں صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے پوچھا تو فرمایا:

''سنو! جندب ایک ضرب ایسی لگائے گا کہ وہ اس ضرب میں ایک امت ہو گا اور زید میری امت کا ایسا شخص ہو گا جس کا ہاتھ اس کے پورے جسم سے ایک عرصہ پہلے جنت میں جائے گا۔''

چنانچہ جب ولید بن عقبہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی طرف سے کوفہ میں والی مقرر

ہوا تو اس نے ایک شخص کو بٹھایا جو جادو کرتا اور لوگوں کو زندہ مردہ کرتا تھا اس وقت حضرت جندب رضی اللہ عنہ اپنی تلوار لے کر آئے اور جادوگر کی گردن اڑا کر فرمایا:

''اب اپنے آپ کو زندہ کر کے دکھا۔''

اور زید بن صومان رضی اللہ عنہ کا واقعہ یہ ہے کہ جنگ قادسیہ میں ان کا ہاتھ کٹ گیا اور خود جنگ جمل میں شہید ہوئے تھے۔ (الخصائص الکبریٰ)

## میرے جید صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین اس حرہ میں قتل کیے جائیں گے

حضور ﷺ ایک سفر میں تشریف لے چلے جب حرہ زہرہ میں پہنچے تو آپ ﷺ نے ٹھہر کر انا للہ پڑھا۔

صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے اس کی وجہ دریافت کی تو فرمایا:

''میرے جید صحابہ کرام رضی اللہ عنہم اس حرہ میں قتل کیے جائیں گے۔''

یہ واقعہ 60ھ میں ہوا۔ (بیہقی)

## آج سے سو سال کے بعد تم میں سے کوئی شخص زندہ باقی نہ رہے گا

حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے اپنی حیات مبارکہ کی آخری عشاء کی نماز ہمیں پڑھائی جب آپ ﷺ نے سلام پھیرا تو کھڑے ہو کر فرمایا:

''کیا تم لوگ آج کی اس رات کو دیکھ رہے ہو۔ آج کی رات سے صدی کا آغاز ہو رہا ہے۔ روئے زمین پر آج سے سو سال کے بعد تم میں سے کوئی شخص زندہ باقی نہ رہے گا۔'' (شیخین)

## میں اس زمین کو پہچانتا ہوں جس کا نام بصرہ ہے

حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ ﷺ سے سنا آپ ﷺ نے فرمایا:

"میں اس زمین کو پہچانتا ہوں جس کا نام بصرہ ہے وہ باعتبار قبلہ زیادہ صحیح ہے۔ وہاں بکثرت مسجدیں ہوں گی اور کثرت کے ساتھ اذانیں دی جائیں گی وہاں سے اتنی بلائیں دور کی جائیں گی کہ اتنی تمام شہروں سے دور نہ کی جائیں گی۔" (ابونعیم)

## حضرت عثمان بن طلحہ رضی اللہ عنہ کے متعلق پیشین گوئی

حضرت عثمان بن طلحہ رضی اللہ عنہ نے بیان کیا:

"ہجرت مدینہ سے قبل رسول اللہ (ﷺ) نے مجھے دعوت اسلام دی۔ میں نے کہا حیرت ہے آپ (ﷺ) مجھ سے امید رکھتے ہیں کہ آپ (ﷺ) کی اتباع کرلوں گا۔ آبائی اور موروثی دین کو چھوڑ کر آپ (ﷺ) کا نیا دین قبول کرلوں گا۔"

زمانہ جاہلیت میں دوشنبہ اور پنج شنبہ کو کعبہ طواف کے لیے کھولا جاتا تھا۔ ان دنوں کے علاوہ ایک روز آپ (ﷺ) تشریف لائے اور کعبۃ اللہ میں داخل ہونا چاہا۔ مگر میں نے سختی سے روک دیا۔ آپ (ﷺ) نے تحمل و برداشت سے کام لیا اور فرمایا:

"اے عثمان (رضی اللہ عنہ)! یاد رکھو وہ وقت کچھ دور نہیں ہے کہ خانہ کعبہ کی چابی ایک صاحب اختیار کی حیثیت سے میرے پاس ہو گی اور میں جسے چاہوں گا چابی عطا کروں گا۔"

میں نے کہا تھا:

"اے محمد (ﷺ) کیا اس وقت قریش مر چکے ہوں گے یا پھر وہ ذلت و رسوائی کو برداشت کرلیں گے؟"

آپ (ﷺ) نے جواب میں فرمایا تھا:

''عثمان (رضی اللہ عنہ)! ایسا نہیں ہے، اس دن قریش کو عزت اور معافی ملے گی۔''

یہ فرما کر آپ (ﷺ) کعبہ میں داخل ہو گئے۔ اس کے بعد میں آپ (ﷺ) کو کعبہ کے اندر داخلہ سے نہ روک سکا، لیکن آپ (ﷺ) کی باتیں میرے دل میں گھر کر گئی تھیں۔ مجھے یقین ہو گیا تھا کہ حضور ﷺ نے جو کچھ فرمایا ہے، وہ ہو کر رہے گا پھر میں نے مسلمان ہو جانے کا ارادہ کیا تو میری قوم نے مجھے جھڑ کا اور سختی کے ساتھ خائف کر دیا۔

فتح مکہ کے روز حضور ﷺ نے کعبۃ اللہ کی چابی مجھ سے طلب فرمائی، میں نے چابی دی اور آپ ﷺ نے اپنے ہاتھ میں لے کر پھر مجھ ہی کو عطا فرما دی اور کہا:

''یہ چابی ہمیشہ تمہارے پاس رہے گی۔ تم سے کسی کا چابی لینا دراصل ظلم سے چھین لینے کے مترادف ہوگا۔''

میں حضور ﷺ سے جدا ہو کر چند قدم چلا تھا تو مجھے آواز دی، میں پلٹ کر حاضر ہوا تو آپ ﷺ نے تبسم فرماتے ہوئے پوچھا:

''عثمان (رضی اللہ عنہ)! کیا وہ بات پوری نہ ہوئی جو میں نے تم سے کہی۔''

فوراً مجھے آپ ﷺ کا وہ فرمان یاد آ گیا جو آپ ﷺ نے ہجرت سے پہلے مکہ مکرمہ میں مجھ سے فرمایا تھا، یہ سن کر میں نے عرض کیا:

''آپ ﷺ نے جو فرمایا وہ بالکل صحیح ثابت ہوا میں گواہی دیتا ہوں کہ آپ ﷺ اللہ رب العزت کے رسول ہیں۔'' (ابن سعد)

## اہلِ روم کی اہلِ فارس پر غالب ہونے کی پیشین گوئی

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ مسلمان چاہتے تھے کہ اہل روم، اہل

فارس پر غالب رہیں اس لیے کہ رومی اہل کتاب اور فارسی اصنام پرست یا آتش پرست تھے۔ لوگوں نے اس کا ذکر حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ سے کیا اور پھر حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے حضور ﷺ سے تو آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا:

''عنقریب رومی، ایرانیوں پر غالب آ جائیں گے۔''

یہ بات ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے مشرکین سے کہہ دی۔ مشرکین نے کہا:

''اس بارے میں کوئی مدت معین کرو۔''

تو حضرت ابوبکر الصدیق رضی اللہ عنہ نے پانچ سال کی معیاد مقرر کردی۔''

جب اس بات کی خبر حضرت محمد ﷺ کو ہوئی تو فرمایا:

''دس سال کی مدت مقرر کرنا بہتر ہوتا۔''

اس کے بعد رومی، ایرانیوں پر بدر کے دن غالب ہوئے۔

(مسند احمد، بیہقی، ابونعیم)



## یہ بچہ ایک صدی تک زندہ رہے گا

حضرت عبداللہ بن بسر رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے اپنا دست اقدس ان کے سر پر رکھا اور فرمایا:

''یہ بچہ ایک صدی تک زندہ رہے گا۔''

تو وہ 100ھ تک زندہ رہے اور ان کے چہرے پر مہاسہ تھا حضور ﷺ نے فرمایا:

''یہ بچہ اس وقت تک نہ مرے گا جب تک یہ مہاسہ اس کے چہرے سے دور نہ ہو جائے۔''

تو وہ فوت نہ ہوئے جب تک وہ مہاسہ دور نہ ہوا۔ (حاکم، بیہقی)

## ممکن ہے اسی سال تم خودمختار ہو جاؤ اور تمہیں کوئی روکنے والا نہ رہے

حضرت حبیب بن مسلمہ رضی اللہ عنہ رسول اللہ ﷺ کے دربار میں جہاد کرنے کے ارادہ سے مدینہ منورہ آئے مگر ان کے باپ نے ان کو مدینہ منورہ میں پکڑ لیا اور حضور ﷺ سے التجا کی:

"یا نبی اللہ ﷺ! اس کے سوا میرا کوئی فرزند نہیں ہے۔ یہی میرے مال، میری زمین اور میرے گھربار کا انتظام کرتا ہے۔"

رسول اللہ ﷺ نے ان کو اس کے ساتھ واپس کر دیا، اور فرمایا:

"ممکن ہے اسی سال تم خودمختار ہو جاؤ اور تمہیں کوئی روکنے والا نہ رہے۔ لہٰذا اے حبیب تم اپنے باپ کے ساتھ چلے جاؤ۔"

تو آپ چلے گئے اور مسلمہ رضی اللہ عنہ اسی سال فوت ہو گئے۔ پھر اسی سال حبیب رضی اللہ عنہ نے جہاد کیا۔ (ابونعیم، ابن عساکر)

## تم میں جو آخر میں مرے گا اس کی موت آگ میں ہے

رسول اللہ ﷺ نے حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ، سمرہ بن جندب رضی اللہ عنہ اور ایک شخص سے فرمایا:

"تم میں جو آخر میں مرے گا اس کی موت آگ میں ہے۔"

چنانچہ وہ شخص تو ان دونوں سے پہلے فوت ہوا اور ابوہریرہ رضی اللہ عنہ اور سمرہ رضی اللہ عنہ زندہ رہے۔ یہ خبر سنتے ہی وہ بے ہوش ہو جاتے اور چیخیں مارنے لگتے۔ پھر حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سمرہ رضی اللہ عنہ سے پہلے فوت ہو گئے۔

حضرت سمرہ رضی اللہ عنہ کا یہ واقعہ ہے کہ ان کو شدید لرزہ لاحق ہوا اور کسی طرح گرمی نہ پاتے تھے۔ انہوں نے بڑی دیگ میں پانی بھرنے کا حکم دیا اور اس کے نیچے

آگ جلائی گئی اور اس کے اوپر انہیں بٹھایا گیا تو اس کی بھاپ ان کی سردی کو کچھ کم کرتی تھی اور وہ اسی حال میں تھے کہ اچانک دیگ میں گر پڑے اور جل گئے۔

(الخصائص الکبریٰ)

## میری امت پر وہ سب آئے گا جو بنی اسرائیل پر آیا تھا

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

"میری امت پر وہ سب آئے گا جو بنی اسرائیل پر آیا تھا اور جوتی جوتی کے برابر ہو جائے گی۔ یہاں تک کہ اگر ان میں سے کسی نے اپنی ماں کے ساتھ علانیہ نکاح کیا تھا تو میری امت میں بھی اس کی مانند ہوگا۔ بلاشبہ بنی اسرائیل اکہتر ملتوں میں بٹے اور میری امت تہتر فرقوں میں بٹ جائے گی۔ جو سب کے سب ناری ہیں۔ بجز ایک ملت کے۔"

صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے پوچھا:

"وہ جنتی ملت کون سی ہے۔"

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

"نجات پانے والی آج جس پر میں ہوں اور میرے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم ہیں وہی ملت ہے۔" (بیہقی، ترمذی، حاکم)

## قبیلہ حمیر کے سرداروں کے متعلق رسول اللہ ﷺ کی پیشین گوئی

رسول اللہ ﷺ نے حضرت عیاش ابن ربیعہ رضی اللہ عنہ کے ہاتھ مکتوب گرامی قبیلہ حمیر کے سرداروں کے نام بھیجا اور روانگی کے وقت ہدایت فرمائی:

''جب تم ان کی سرزمین پر پہنچو تو رات کے وقت داخل نہ ہونا جب تک کہ صبح نہ ہو جائے۔ پھر تم طہارت کر کے خوب اچھی طرح پاک وصاف ہونا اور دو رکعت نماز پڑھ کر اللہ رب العزت سے حاجت روائی کی دعا مانگنا اور اللہ رب العزت سے پناہ چاہنا اور اپنے داہنے ہاتھ میں مکتوب گرامی لے کر ان سرداروں کے بھی دائیں ہاتھ میں دینا کیونکہ دایاں ہاتھ قبولیت کا ہے اور ان کے اوپر

لم يكن الذين كفروا من اهل الكتاب والمشركين منفكين۔ (البینۃ:۱)

پڑھنا اور جب تم اسے پڑھ چکو تو ''امنت بمحمد و انا اول المومنين'' کہنا۔ تمہارے سامنے جو حجت آئے گی وہ باطل ہو جائے گی اور نہ ایسی کتاب آئے گی جو بظاہر مزین وخوبصورت ہو مگر یہ کہ اس کا نور جاتا رہے گا اور وہ لوگ تم پر کچھ پڑھیں گے۔ جب وہ تم پر کچھ پڑھیں تو تم کہنا کہ اس کا ترجمہ کرو اور یہ دعا پڑھنا:

حسبي الله امنت بما انزل الله من كتاب و امرت لا عدل بينكم الله ربنا و ربكم لنا اعمالنا و لكم اعمالكم لا حجته بيننا و بينكم الله يجمع بيننا و اليه المصير۔

''میرے لیے اللہ ہی کافی ہے میں ایمان لایا اس پر جو نازل کیا گیا اور مجھے تمہارے ساتھ انصاف کرنے کا حکم دیا گیا، اور اللہ رب العزت ہمارا اور تمہارا رب ہے۔ ہمارے لیے ہمارے اور تمہارے لیے تمہارے عمل ہیں۔ ہمارے اور تمہارے درمیان

کوئی جھگڑا نہیں اور اللہ ہمیں جمع فرمانے والا ہے اور اس کی طرف پلٹنا ہے۔

اور جب وہ اسلام لے آئیں تو ان سے ان کی تین شاخوں کی بابت دریافت کرنا کہ جب انہیں لایا جاتا ہے تو وہ اسے سجدہ کرتے ہیں اور وہ شاخیں درخت اثل کی ہیں۔ ایک شاخ سفیدی اور زردی سے رنگی ہوئی ہے اور ایک شاخ ایسی ہے جس میں گرہیں ہیں گویا وہ خیزران ہے اور تیسری شاخ بہت سیاہ ہے گویا وہ آبنوس کی شاخ ہے۔ پھر ان شاخوں کو برآمد کرا کے انہیں ان کے بازار میں جلا ڈالنا۔"

حضرت عیاش ابن ربیعہ رضی اللہ عنہ کہتے ہیں:

"میں گیا اور جیسا رسول اللہ ﷺ نے مجھے حکم دیا تھا ویسا ہی عمل کیا تو انہوں نے بھی رسول اللہ ﷺ کی پیشین گوئی کے مطابق کیا۔"

(ابن سعد)



## یہ امت تہتر فرقوں میں بٹ جائے گی

حضرت عوف بن مالک اشجعی رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

"اس وقت تم کیا کرو گے جب یہ امت تہتر فرقوں میں بٹ جائے گی۔ صرف ایک فرقہ جنتی ہوگا باقی تمام جہنمی ہوں گے۔"

میں نے عرض کیا:

"یا رسول اللہ ﷺ! یہ کب ہوگا؟"

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

''جب رذیلوں کی کثرت ہوگی اور باندی مالک ہوں گی اور بوجھ اٹھانے والے (جاہل و بے علم) منبروں پر بیٹھیں گے اور قرآن کو مزامیر بنایا جائے گا مسجدیں نقش و نگار سے آراستہ ہوں گی۔ اونچے اونچے منبر ہوں گے۔ مال غنیمت کو دولت بنا لیا جائے گا، اور زکوٰۃ کو ٹیکس سمجھ لیا جائے گا اور امانت غنیمت ٹھہرائی جائے گی اور دین میں غور و خوض غیر خدا کی خوشنودی کے لیے ہوگا اس کے دوست کمینے و ذلیل ہوں گے اس امت کے بعد والے لوگ اپنے پہلوں پر لعنت کریں گے۔ قبیلہ کا سرداران کا فاسق ہوگا۔ قوم کا مدبران کا ذلیل شخص ہوگا آدمی کی عزت اس کے شر سے بچنے کے لیے کی جائے گی۔ جس دن یہ باتیں ہوں گی اس وقت یہ امت تہتر فرقوں میں بٹ جائے اور لوگ شام کی طرف بے چینی سے بھاگیں گے۔''

میں نے عرض کیا:

''کیا شام فتح ہو جائے گا۔''

حضور ﷺ نے فرمایا:

''شام تو عنقریب فتح ہو جائے گا۔ اس کے فتح کے بعد فتنوں کا ظہور واقع ہوگا۔'' (طبرانی)

## میں مکہ مکرمہ میں فوت نہ ہوں گی

ام المومنین حضرت میمونہ رضی اللہ عنہا مکہ مکرمہ میں بیمار ہوئیں تو انہوں نے فرمایا:

''مجھے مکہ مکرمہ سے باہر لے جاؤ کیونکہ میری وفات مکہ مکرمہ میں

نہیں ہے۔ چونکہ رسول اللہ ﷺ نے مجھے خبر دی ہے کہ میں مکہ مکرمہ میں فوت نہ ہوں گی۔"

تو لوگ لے کے چلے یہاں تک کہ جب مقام سرف میں اس جگہ پہنچیں جس درخت کے نیچے رسول اللہ ﷺ نے ان سے عقد کیا تھا وہ رحلت فرما گئیں۔

(ابن ابی شیبہ، بیہقی)

## قریب ہے کہ ارض حجاز سے ایک آگ نکلے گی

حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ ہم رسول اللہ ﷺ کے ساتھ ایک سفر میں تھے۔ پھر جب ہم واپس آئے تو لوگوں نے مدینہ منورہ میں داخل ہونے میں جلدی کی اس پر رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

"قریب ہے کہ تم لوگ مدینہ کو جس حالت میں پہلے تھا اس سے بہتر حالت پر چھوڑو۔ قریب ہے کہ ارض حجاز سے ایک آگ نکلے گی جس سے بصرہ کے اونٹوں کی گردنیں روشن ہو جائیں گی۔" (حاکم)

## معرکہ دومۃ الجندل اور حضور ﷺ کی پیشین گوئی

دومۃ الجندل کا حکمران اکیدر بن عبدالمالک کندی عیسائی تھا۔ یہ قیصر روم کا حلیف تھا۔ یہ پہاڑی گائے کے شکار کا بہت شوقین تھا۔ رسول اللہ ﷺ کے ساتھ تیس ہزار جانثاروں کی تبوک میں موجودگی سے کسی کو مسلمانوں کا سامنا کرنے کی جرأت نہ ہوئی۔

رسول اللہ ﷺ نے حضرت خالد بن ولید رضی اللہ عنہ کو پانچ سو سواروں کے ساتھ اکیدر کی سرکوبی کے لیے روانہ فرمایا۔ حضرت خالد بن ولید رضی اللہ عنہ نے عرض کیا:

"یا رسول اللہ ﷺ! آپ ﷺ مجھے بہت تھوڑے لوگوں کے ساتھ دشمن کے علاقہ میں بھیج رہے ہیں۔ وہاں زیادہ تعداد کی

ضرورت ہے۔"

عالم الغیب نبی محمد مصطفیٰ ﷺ نے مسکرا کر فرمایا:

"تم اکیدر کو پہاڑوں اور جنگلوں میں گائے کا شکار کھیلتا پاؤ گے اور جنگ کی زحمت اٹھائے بغیر اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے وہ تمہارے قابو میں آ جائے گا۔"

رسول اللہ ﷺ کا یہ فرمان پاک سن کر حضرت خالد بن ولید رضی اللہ عنہ اپنے پانچ سو سواروں کے ساتھ تیزی کے ساتھ دومتہ الجندل کی طرف روانہ ہوئے اور راتوں رات اکیدر کے قلعہ تک جا پہنچے۔ چاندنی رات تھی۔ اس وقت اکیدر اپنی بیوی رباب کے ساتھ لہو ولعب اور شراب نوشی میں مصروف تھا اور ایک طوائف رقص و سرود سے ان کا دل بہلا رہی تھی۔ حضرت خالد بن ولید رضی اللہ عنہ ایک ٹیلہ کے پیچھے چھپے اکیدر کو دیکھ رہے تھے اور موقع کی تلاش میں تھے۔ اس دوران آپ رضی اللہ عنہ نے دیکھا کہ پہاڑی گائیں اچھلتی کودتی قلعہ کے دروازہ پر آ گئیں اور اپنے سینگوں کو قلعہ کے دروازہ پر زور زور سے مارنے لگیں۔ اکیدر بڑا حیران ہوا اور اپنی بیوی رباب سے کہنے لگا:

"پہلے کبھی ایسا ہوا ہے۔"

رباب کہنے لگی:

"کبھی نہیں۔"

اکیدر بولا:

"جب شکار خود دروازہ پر آ جائے تو ایسا شکار کون ہاتھ سے جانے دیتا ہے۔"

چنانچہ وہ اپنے گھوڑے پر سوار ہوا۔ اس کے ساتھ اس کا بھائی حسان اور کئی دوسرے لوگ بھی پہاڑی گائے کے شکار کے لیے قلعہ سے باہر نکل آئے اور پہاڑی گائیوں کا شکار کرنے لگے۔ چاند کی چاندنی ہر طرف پھیلی ہوئی تھی۔ رسول اللہ ﷺ کا فرمان حرف بہ

